**في الفلوس وبطل فيما بقي عندهما**ا لأن بيع نصف درهم بالفلوس جائز وبيع النصف بنصف إلا حبة ربا فلا يجوز (٣١٤) **وعلى قياس قول أبي حنيفة رحمه الله بطل في الكل** ا لأن الصفقة متحدة والفساد قوي فيشيع وقد مر نظيره ٢ ولو كرر لفظ الإعطاء كان جوابه كجوابهما هو

متفرع ہیں۔اوراصول کے لئے حدیث وہی ہے مثلا بمثل يدا بيد.

**تشریح** :صاحبین فرماتے ہیں کہ اس صورت میں اندرونی طور پر دو بیع ہیں ایک بیع سے آدھے درہم کا مقابلہ فلوس کے ساتھ ہے اور دوسری بیع ہے جس میں آدھے درہم کا مقابلہ درہم کے ساتھ مگر ایک رتی کم۔اس لئے جس آدھے درہم کا مقابلہ پیسے کے ساتھ ہے وہ بیع جائز ہوگی۔کیونکہ اس میں کوئی ربوا نہیں ہے۔اور جس آدھے درہم کا مقابلہ درہم کے ساتھ ہے مگر ایک رتی کم وہ بیع فاسد ہوگی۔کیونکہ اس میں دونوں طرف چاندی ہیں اور آدھے درہم کے مقابلے میں پورا آدھا درہم نہیں ہے بلکہ ایک رتی کم ہے اس لئے سود ہو گیا اس لئے یہ دوسری بیع فاسد ہوگی۔اور ایک کا فساد دوسرے میں سرایت نہیں کرے گا اور حتی الامکان بیع جائز ہونے کی صورت نکالی جائے گی۔

**لغت**: حبۃ : دانہ، رتی، چھوٹا پیسہ، صراف: پیسے بھنانے والا، پیسے چینج کرنے والا۔

**ترجمہ**:(۳۱۴)اورامام ابوحنیفہؒ کےقول پر پورے ہی کی بیع باطل ہوگی۔

**ترجمہ** :ا اسلئے کہ دونوں کا صفقہ ایک ہے اور فساد قوی ہے اس لئے دوسرے میں شائع ہو جائے گا، چنانچہ اس کی مثال بیع فاسد میں گزر چکی ہے۔

**تشریح** :امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک درہم کے مقابلے میں جو فلوس ہے اس کی بیع بھی فاسد ہوگی، اور درہم کے مقابلے میں جو درہم ہے، مگر ایک رتی کم اس کی بیع بھی فاسد ہو جائے گی۔اس کی مثال بیع فاسد میں یہ گزری کہ آزاد اور غلام دونوں کو ایک ساتھ مثلا ایک ہزار میں بیچا تو آزاد کی بیع فاسد ہوگی، اور اس کی وجہ سے غلام کی بیع بھی فاسد ہو جائے گی، کیونکہ دونوں کا عقد ایک ہی ہے۔

**وجہ** :یہاں آدھے درہم کا مقابلہ آدھے درہم سے ہے اور اس میں ایک رتی کم ہے تو ربوا ہو گیا اس لئے اس آدھے درہم کی بیع فاسد ہوگئی۔اور چونکہ فساد قوی ہے اور شروع سے ہے اس لئے یہ سرایت کر کے درہم کے بدلے فلوس کی جو بیع تھی وہ بھی فاسد ہو جائے گی۔کیونکہ پوری بیع ایک ہی ہے۔جس کو کہتے ہیں کہ صفقہ ایک ہے۔

**ترجمہ**:٢ اور اگر لفظ اعطا کو مکرر کیا تو امام ابوحنیفہؒ کا جواب صاحبین کی طرح ہوگا، صحیح بات یہی ہے اس لئے کہ اب دو بیع ہوگئی

**تشریح** : یوں کہا۔اعطنی بنصفه فلوسا و اعطنی بنصفه نصفا الا حبة۔[ مجھے آدھے درہم کا فلوس دو، اور مجھے

**الصحيح لأنهما بيعان ولو قال أعطني نصف درهم فلوسا ونصفا إلا حبة جاز لأنه قابل الدرهم بما يباع من الفلوس بنصف درهم وبنصف درهم إلا حبة فيكون نصف درهم إلا حبة بمثله وما وراء ه بإزاء الفلوس. ٣ قال رضي الله عنه وفي أكثر نسخ المختصر ذكر المسألة الثانية .**

---

آدھے درہم کا آدھا درہم دو مگر ایک رتی کم دو] تو اس صورت میں درہم کے بدلے میں فلوس کی بیع امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک بھی جائز ہو جائے گی، اور درہم کے مقابلے میں جو درہم کی بیع ہے وہ فاسد ہوگی، کیونکہ یہاں دو الگ الگ بیع ہوگی اس لئے ایک کا فساد دوسرے میں سرایت نہیں کرے گا۔

**ترجمہ** : ٣ اگر کہا آدھے درہم کا فلوس دو اور آدھے درہم مگر ایک رتی تو بیع جائز ہوگی، اس لئے کہ درہم کا مقابلہ کیا آدھے درہم آدھے درہم کے فلوس کے ساتھ اور آدھے درہم رتی کم کے ساتھ، اس لئے رتی کم آدھا درہم، رتی کم آدھے درہم کے مقابلے پر ہوگا، اور جو باقی آدھا درہم اور رتی ہوا وہ فلوس کے مقابلے پر ہوگا۔

ایک درہم کا مقابلہ آدھے درہم اور فلوس کے ساتھ اس طرح ہوگا

| ایک درہم دیا | |
|---|---|
| آدھا درہم اور ایک رتی کے<br>مقابلے پر<br>فلوس ۔۔ ہوا | آدھا درہم سے رتی کم کے<br>مقابلے پر<br>آدھا درہم سے رتی کم ۔۔ ہوا<br>اس لئے بیع جائز ہوگئی |

**تشریح** : یہاں یوں کر دیا جائے گا کہ آدھے درہم اور ایک رتی کے بدلے میں فلوس کر دیا جائے گا، اور باقی آدھے درہم سے ایک رتی کم کے بدلے میں آدھا درہم سے ایک رتی کم کو کر دیا جائے گا، اس لئے ایک رتی کم آدھا درہم برابر ہو گیا ایک رتی کم آدھے درہم کے اس لئے سود نہیں ہوا، اور بیع جائز ہوگئی۔

**ترجمہ** : ۴ مصنف فرماتے ہیں کہ مختصر قدوری کے اکثر نسخے میں دوسرے مسئلے کا ذکر ہے، اور پہلے مسئلے کا ذکر نہیں ہے۔

تمت بالخیر

الحمد لله آٹھویں جلد ختم ہوگئی۔ اگلی جلد کتاب الکفالہ سے شروع ہوگی ان شاء اللہ

ثمیر الدین قاسمی غفرلہ ۱۰/ ۱ / ۲۰۱۲ء